وسخر لکم ما فی السموات وما فی الارض جمیعا (۴۵: ۱۲)
خدا نے تمہارے لئے زمین و آسمان کی تمام چیزیں مسخر کر دیں۔

تو دریا کو دیوی نہ کہہ کر وہ تیری ضروریات کا ایک خزانہ ہے۔

سخر لکم البحر لتجری الفلک فیہ بامرہ ولتبتغوا من فضلہ (۴۵: ۱۱)
تمہارے لئے دریا کو مسخر کر دیا تاکہ اس میں خدا کے حکم سے کشتیاں چلیں اور اپنے رزق کو تلاش کرو۔

وھو الذی سخر البحر لتاکلوا منہ لحما طریا وتستخرجوا منہ حلیۃ تلبسونھا وتری الفلک مواخر فیہ ولتبتغوا من فضلہ ولعلکم تشکرون (۱۶: ۱)
خدا وہی ذات قدوس ہے جس نے دریا کو مسخر کیا تاکہ تم اس سے تازہ گوشت کھاؤ اس سے اپنی زیب و زینت کی اشیاء نکالو۔ اس میں تم دیکھتے ہو کہ کشتیاں پانی کو پھاڑتی ہوئی چلتی ہیں تاکہ اس سے خدا کی ... تلاش کرو اور اس کا شکر ادا کرو۔

تو حیوانات کو دیوتا نہ سمجھ کہ وہ تیرے ہی فائدہ کیلئے مخلوق ہوئے ہیں۔

وجعل لکم من الفلک والانعام ما ترکبون لتستوا علی ظھورہ ثم تذکروا نعمۃ ربکم اذا استویتم علیہ وتقولوا سبحن الذی سخر لنا ھذا وما کنا لہ مقرنین (۴۳: ۱۲)
کشتی اور جانور تمہارے لئے پیدا کئے تاکہ تم ان کی پیٹھ پر سیدھے سوار ہو۔ پھر تم خدا کے احسان کو یاد کرو۔ اور کہو کہ پاک ہے وہ ذات جس نے ہمارے لئے مخلوقات کو مسخر کر دیا۔ ہم اپنی قوت سے ان کو مسخر نہ کر سکتے!

ایک ذات کے سوا دنیا میں کوئی وجود نہیں جس سے ڈرا جائے ایک مشرک اپنے کو دنیا کی ہر شے سے کمزور و حقیر سمجھتا ہے لیکن ایک مسلم وجود ذات "عزیز و متکبر" کے سوا خود کو سب سے بلند اور سب سے اعلیٰ سمجھتا ہے کیونکہ ہر لحظ اس کے کان میں یہ آواز آتی رہتی ہے۔

ان العزۃ للہ ولرسولہ وللمومنین — عزت صرف خدا کے لئے ہے اسکے رسول کے لئے ہے اور مسلمانوں کے لئے ہے۔

اے مشرک انسان! تو کیوں خدا کے سوا اوروں کی طرف ہاتھ پھیلاتا ہے؟ کیا تو ان میں بعض سے بہتر اور بعض کے برابر نہیں ہے؟ اے مشرک انسان! تو کیوں خدا کے سوا اوروں سے ڈرتا ہے کیا وہ بھی تیری ہی طرح خدا کی مخلوق نہیں؟ اے مشرک انسان! تو کن سے حاجت برآری کی درخواست کرتا ہے؟ کیا وہ خود خدا کے محتاج نہیں؟ بس ایک ہی ہے جس کی طرف ہاتھ پھیلایا جائے ایک ہی ہے جس سے ڈرنا ہے ایک ہی ہے جس کے آگے جھکنا ہے، ایک ہی ہے جس کے آگے گڑگڑانا ہے ایک ہی ہے جس کو اپنے سے بالاتر سمجھنا ہے اور ہاں ایک ہی ہے جس سے حاجت برآری کی درخواست ہے۔

قال افرایتم ما تدعون من دون اللہ، ان ارادنی اللہ بضر ھل ھن کاشفات ضرہ؟ او ارادنی برحمۃ ھل ھن ممسکات رحمتہ! قل: — اگر خدا مجھے مصیبت پہنچانی چاہے تو کیا تمہارے معبود جن کو تم پکارتے ہو، اس مصیبت کو دور کر سکتے ہیں۔ اگر خدا اپنی رحمت مجھ پر نازل کرنی چاہے تو وہ روک سکتے ہیں؟ ہاں کہہ دو کہ خدا ہی کا ارشتہ

آگ دیوی نہیں وہ تو تیرے ہی لئے پیدا ہوئی ہے۔
والذی جعل لکم من الشجر خدا وہ ہے جس نے سبز لکڑی سے
الاخضر نارا (۳۸ : ۸۰) تمہارے لئے آگ پیدا کی۔
پہاڑ دیوتاؤں کا مسکن کیسے ہو سکتا ہے۔ وہ تو خود انسان کے
تابع ہے۔ اور خدا کا فرمانبردار ہے۔
انا سخرنا الجبال معہ یسبحن ہم نے داؤد نبی کے لئے پہاڑ کو مسخر کر دیا۔
بالعشی والاشراق (۳۸ : ۱۷) کہ صبح و شام خدا کی تسبیح کریں۔
آفتاب و مہتاب اور دیگر ستارے بھی اے انسان تیرے خدا نہیں
تو خود ان کا خدا وند آقا ہے۔ اس لئے تو ان کو سجدہ نہ کر!

وسخر لکم الشمس والقمر
دائبین وسخر لکم اللیل
والنھار (۱۴ : ۲۷)
وسخر لکم اللیل والنھار
والشمس والقمر والنجوم
مسخرات بامرہ (۱۶ : ۱۲)

تمہارے لئے آفتاب و ماہتاب کو مسخر کر دیا
جو حرکت کرتے ہیں اور اسی طرح رات اور
دن اور ان کے خواص و موثرات کو بھی
تمہارا تابع فرمان بنا دیا رات، دن، سورج،
چاند سب کو تمہارے تابع کر دیا کیونکہ تمام
ستارے خدا کے حکم کے تابع ہیں۔

غور کرو، ایک مشرک اور ایک مسلم کی زندگی میں کتنا فرق ہے؟ مشرک
پتھروں سے ڈرتا ہے کہ وہ خدا ہیں۔ ستاروں سے ڈرتا ہے کہ وہ خدا ہیں۔ کہنہ
اور پوسیدہ قبروں کی اینٹوں سے ڈرتا ہے کہ وہ خدا ہیں۔ خود انسانوں سے
ڈرتا ہے کہ وہ خدا ہیں۔ لیکن ایک مسلم کا عقیدہ یہ ہے کہ فاطر السموات والارض کی

بنا سکے جس کا قلب مطمئن خدا کے سوا کسی سے خوف زدہ نہیں؟ اور کیونکر ممکن ہے کہ خوف و ہراس دل پر قبضہ کر سکے۔ جو خدا کے سوا کسی کے قبضہ میں نہیں؟ اور یہاں کیونکر ممکن ہے کہ متکبرین کی ہیبت و عظمت جبابرۂ عالم کا قہر و غضب سپاہیوں کا تیغ و سناں اور فرعونوں کا جاہ و جلال اس انسان کو مرعوب کر سکے جس کی نظر میں یہ سب کے سب ایک مشت خاک اور ایک عضو معطل سے زیادہ نہیں؟

پھر جس کی یہ حقیقت ہے کیونکر ممکن ہے کہ وہ شدائد و خطرات سے خوف کھا کر نصرت حق سے باز آجائے؟ اس کا دل راستی اور سچائی کی سختیوں کو دیکھ کر لرز جائے اس کی زبان قول حق سے خاموش رہے اس کا قدم جادۂ صداقت سے متزلزل ہو جائے؟ کیونکہ مسلم کی حقیقت یہ ہے کہ وہ خدا کے سوا دنیا میں کسی سے نہیں ڈرتا اپنے نفع و ضرر کی باگ اس کے سوا کسی کے ہاتھ میں نہیں دیکھتا۔

پھر کیا یہ سچ نہیں کہ مسلم فطرتاً خود دار ہے کہ اکثر مخلوقات سے وہ برتر اور بعض کے برابر ہے کیا یہ صحیح نہیں کہ مسلم فطرتاً آزاد اور حر ہے کہ خالق کے سوا وہ کسی مخلوق سے نہیں ڈرتا کیونکہ قوتوں کا منبع اور قدرتوں کا مرکز اس کی نظر میں ایک ہی ہے:-

| | |
|---|---|
| ان یمسسک اللّٰہ بضر فلا کاشف لہ، وان یمسسک بخیر فھو علی کل شیءٍ قدیر وھو القاھر فوق عبادہ وھو الحکیم الخبیر ط | اگر وہ ضرر پہنچانا چاہے تو کوئی اس کو ہٹانے والا نہیں، اور اگر نیکی اور برکت دینا چاہے تو وہ ہر بات پر قادر ہے وہ بندوں پر غالب ہے وہ ہر نکتہ سے آگاہ اور ہر خبر سے واقف ہے۔ (انعام) |

حسبی اللہ علیہ تیوکل — بس کرتا ہے بھروسہ کرنے والے صرف اسی

المتوکلون۔ — کی ذات پر بھروسہ کرتے ہیں!

پس جو مسلم ہے وہ خود دار ہے۔ کیونکہ خدا کے بندوں میں اس کا کوئی ہمسر نہیں۔ پھر کس سے وہ اپنی ذات کو حقیر سمجھے۔ اور اس کے سامنے جھکے؟ اس نے صرف ایک ہی سے اپنی ذات کو حقیر سمجھا اور اسی کے سامنے جھکا۔

جو مسلم ہے وہ آزاد ہے۔ کیونکہ مخلوقات میں کون بڑا ہے جس سے وہ ڈرے؟ اس نے ایک کو بڑا سمجھا اور اسی سے وہ ڈرا۔

مسلم خدا کے سوا کسی سے کیوں نہیں ڈرتا؟ اس لئے کہ وہ دل سے اعتقاد رکھتا ہے کہ:۔

خدا کے سوا نفع و ضرر کسی کے ہاتھ میں نہیں۔

دنیا کی ہر قدرت و قوت کا مالک وہی ہے۔

اس کے سوا کسی میں قوت و قدرت نہیں۔

مخفی دعاؤں کے سننے والا تنہا وہی ہے۔

دنیا کی تمام قوتوں کی عنانِ حکومت صرف اسی کے دستِ قدرت میں ہے۔

عطائے موت و حیات و نفع و ضرر اسی کا کام ہے۔

ہماری طرح دنیا کا ذرہ ذرہ صرف اسی کا محتاج ہے، پر وہ کسی کا محتاج نہیں۔

پھر کیونکر ممکن ہے کہ شدائد و خطرات کا مہیب دیو اس مسلم کو خوفزدہ

جمیجا۔ لئے پیدا کیا ہے۔
پورا کر دیا۔ کیا وہ پھر اسی عہد ظلمت کی طرف رجعت قہقری کر سکتا ہے
جو انسان کی سیاہ کاریوں کا ایک تیرہ و تاریک ظلمت کدہ تھا۔
بظاہر یہ سوال کتنا ہی تعجب انگیز ہو، لیکن دونوں دور کے نتائج
اس کا جواب اثبات میں دیتے ہیں۔

یہ سچ ہے کہ وحشت و تمدن دو متضاد چیزیں ہیں۔ لیکن دونوں کے نتائج میں عجیب و غریب اتحاد ہے۔ آگ اگر پانی کو خشک کر سکتی ہے تو وہ ایک جامد مادہ کو سیال بھی بنا سکتی ہے۔ پس جب ایک ہی تو متضاد نتائج پیدا کر سکتی ہے تو دو متضاد قوتیں متحدہ نتائج کیوں نہیں پیدا کر سکتیں۔

لیکن اس وقت نظریات کی ہنگامہ آرائی کی ضرورت نہیں یہاں گفتگو واقعات اور واقعات کے نتائج میں ہے اور وہ یکسر عالم آشکارا ہیں زمانۂ وحشت میں عورتیں آزاد تھیں۔ آج ان کی آزادی اور بھی بڑھ گئی ہے زمانۂ وحشت میں انسان ہر چیز کو مباح سمجھتا تھا۔ اب ایک اعلیٰ درجہ کا متمدن انسان بھی بلا قید دنیا کی ہر چیز سے متمتع اٹھا سکتا ہے۔ زمانۂ وحشت میں انسان بات بات پر لڑ پڑتا تھا۔ آج ایک مہذب انسان بھی سیادت جنسی و وطنی کے جوش میں ذرا سی بات پر تلوار اٹھا سکتا ہے زمانۂ وحشت میں انسان ایک پی بی پر قانع نہیں تھا آج متمدن آبادیاں بھی زیادہ وسعت و کامیابی کے ساتھ اسی پر عمل کر رہی ہیں۔ زمانۂ وحشت میں عورتیں صرف ستر عورت کا چھپانا کافی سمجھتی تھیں آج تمدن کے کامل لباس (فل ڈریس) میں عہد قدیم کا یہ منظر نظر آسکتا ہے۔

# غزواتِ اسلامیہ اور تجارت

دنیا نے جس نقطے سے اپنا سفر شروع کیا تھا، پھر پھر کے پھر اسی نقطے پر پہنچ گئی ہے دنیا کا سورج اپنی تکوین کے پہلے دن وحشت و بہیمیت کے سر پر چمکا۔ اور آج تمدن و تہذیب کے خطِ استوا سے گذر رہا ہے لیکن اس کی حرارت میں کوئی فرق نہیں آیا ہے۔ اس کا آتشیں چہرہ جس طرح تکوین عالم کے پہلے دن غصہ سے سرخ تھا۔ اسی طرح آج بھی تابناک نظر آرہا ہے۔

بظاہر یہ ایک نہایت تعجب انگیز بات ہے جس دور ترقی و عہد تمدن نے حقائق و علوم میں ایک عظیم الشان انقلاب پیدا کر دیا۔ اسرار عالم کے چہرے سے نقاب الٹ دی۔ بحر و بر کے ڈانڈے ملا دیئے۔ فضائے بسیط کے سیاروں کو قوت جاذبہ کے ایک رشتہ میں منسلک کر کے خدا کے اس احسانِ عظیم کو کہ:-

خلق لکم ما فی الارض زمین میں جو کچھ ہے اس کو خدا نے تمہارے ہی

مقابلے میں اس آلے کا استعمال کیا۔ تھا جب حضرت سعد بن ابی وقاص رض
اسلام لائے تو ان کی ماں نے ناراض ہو کر قسم کھا لی کہ وہ اس مذہب سے باز نہ آئے
ورنہ ان سے کبھی بولوں گی نہ کھانا کھاؤں گی نہ پانی پیوں گی یہ محض دھمکی ہی نہ
تھی بلکہ اس نے اس پر عمل بھی کیا۔ اور اسی حالت گرسنگی میں تین دن گذار دیے
تیسرے دن جب فرط ضعف سے بیہوش ہو گئی تو اس نازک حالت کو
دیکھ کر اسکے دوسرے لڑکے نے پانی پلا دیا ہوش میں آئی تو سعد کو بد دعائیں دیں لہ
ابتدائے اسلام میں بعض صحابہ نے بھی کفار کو تجارت کی روک ٹوک
کی دھمکی دی تھی۔ چنانچہ غزوہ بدر سے پہلے ایک بار حضرت سعد بن معاذ رض
عمرہ کی غرض سے مکہ آئے۔ اور قدیم دوستانہ تعلقات کی بنا پر امیہ بن خلف کے
ہاں قیام کیا۔ چونکہ کفار آزادی کے ساتھ عمرہ کرنے کا موقع نہیں دیتے تھے۔
اس لیے انہوں نے ایک دن موقع پاکر دوپہر کے سناٹے میں امیہ کے ساتھ طواف
کرنا چاہا اتفاق سے ابوجہل سے ملاقات ہو گئی اس نے کہا تم اس طرح بے دھڑک
مکہ میں طواف کر رہے ہو، حالانکہ تم نے گمراہ مسلمانوں کو اپنے یہاں پناہ دی ہے
اور ان کی مدد کر رہے ہو؟ اگر تم ابو صفوان (امیہ) کے ساتھ نہ ہوتے تو یہاں
سے بچ کر واپس نہ جا سکتے۔"
اس پر حضرت سعد بن معاذ کو بھی غصہ آ گیا۔ انہوں نے بھی دھمکی دی "اگر
تم مجھے طواف سے روکو گے تو میں تمہاری راہ میں اس سے بھی سخت روکاوٹیں
پیدا کروں گا یعنی مدینہ کے راستے سے تمہارا جو کاروان تجارت شام کو جاتا

لہ صحیح مسلم جلد ۲ ص ۲۸۷ مناقب سعد بن ابی وقاص۔

زمانۂ وحشت میں انسان اپنے بغض وعداوت کو غیر ضروری اور غیر متعلق چیزوں کی طرف متعدی کر دیتا تھا وہ ایک شخص سے لڑتا تھا تو اسکے گھر میں آگ لگا دیتا تھا اس کو متعدد مادی فوائد سے محروم کر دیتا تھا اس نے جو تعلقات دوسرے لوگوں سے قائم کر رکھے تھے ان کو منقطع کرنا چاہتا تھا اسکی تجارت اور دوسرے ذرائع معاش میں مختلف طریقوں سے رکاوٹ پیدا کرتا تھا۔ آج بیسویں صدی کا متمدن انسان بھی یہ سب کچھ کرتا ہے وہ کبھی اسٹرائک کرتا ہے کبھی بوائیکاٹ کا وعظ کہتا ہے کبھی تار و ٹیلیگراف کا سلسلہ کاٹ ڈالتا ہے کبھی ڈائنامیٹ کے ذریعہ سے ٹرینوں کو اڑا دیتا ہے کبھی تجارتی جہازوں کو روک دیتا ہے بلکہ بعض اوقات ان کو ڈبو بھی دیتا ہے اور اسکو دشمن کے بے دست و پا کرنے کا نہایت کامیاب اور مہذب آلہ سمجھا جاتا ہے۔!

اسلام سے پہلے عرب بھی ایک وحشی ملک تھا اس لئے وہ بھی بیسویں صدی کے اس بے پناہ آلے کا استعمال کرتا تھا۔ بلکہ سب سے پہلے زیادہ اس نے خود اسلام ہی کے مقابلہ میں اس کا استعمال کیا۔ ابتدائے بعثت میں دو سال تک کفار قریش نے باہمی معاہدہ کے ذریعہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے خاندان سے ہر قسم کے تعلقات منقطع کر دیئے تھے۔ اس معاہدہ کی رو سے نہ کوئی شخص بنو ہاشم کو اپنی لڑکی دے سکتا تھا۔ نہ ان کے ہاتھ کوئی چیز بیچ سکتا تھا اور نہ ان کے ساتھ کسی قسم کا لین دین کر سکتا تھا یسفر جیٹ عورتوں کو اپنی اس ایجاد پر بڑا ناز ہوگا کہ وہ آیٹ دانہ کا فاقہ کرکے قیدخانہ کی مصیبتو سے بچ جاتی تھیں لیکن سب سے پہلے عرب کی ایک عورت نے اسلام کے

کی تھی لیکن یہ لوگ معاملات میں نہایت سخت اور حریص تھے یہاں تک کہ بچوں
اور عورتوں تک کو رہن رکھتے تھے [1] اور قرض کے تقاضے میں نہایت بے مروتی
کا اظہار کرتے تھے۔ چنانچہ حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ کے والد نے جب
انتقال کیا تو اُن پر ایک یہودی کا قرض باقی رہ گیا تھا اس نے تقاضا کیا تو
حضرت جابر رضی اللہ عنہ نے چند دنوں کی مہلت مانگی۔ اس نے انکار کر دیا انہوں نے
آنحضرت سے سفارش کرائی۔ آنحضرت اس کے پاس خود تشریف لے گئے اور
اس معاملہ کے متعلق بالمشافہ گفتگو کی لیکن اس نے آپکی سفارش کو بھی رد کر دیا [2]
معاملات کے متعلق کفار کا جو طرز عمل تھا وہ اس سے بھی زیادہ سخت تھا
اور اس کا اثر مسلمانوں پر بلکہ خود اسلام پر بھی پڑتا تھا۔ عاص بن وائل پر
خباب کا کچھ قرض تھا۔ جب انہوں نے اس سے تقاضہ کیا تو اس نے کہا جبتک
محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی رسالت کا انکار نہ کروگے میں تمہارا قرض نہ دوں گا [3]
یہ لوگ خود آنحضرت صلعم کے ساتھ بھی نہایت بیہودہ طریقہ سے پیش آتے
تھے آپ پر ایک کافر کا قرض تھا اس نے اس سختی کے ساتھ آپ سے تقاضا
کیا کہ صحابہ اسکی بے ادبی پر ضبط نہ کر سکے۔ اور اس کو اس گستاخی کی سزا دینی
چاہی لیکن آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ کہہ کر روک دیا جس کا حق ہے وہ
اس قدر باتیں بھی سنا سکتا ہے۔
اہل عرب نے خارجی ممالک سے جو تجارتی تعلقات قائم کر لیے تھے وہ بھی

---

[1] بخاری جز ۳ - ص ۱۱۸ [2] بخاری جز ۳ ص - ۳۵
[3] بخاری جز ۵ - ص ۷۱ [4] بخاری جز ۵ ص - ۹۱

کرتا ہے اس کو روک دوں گا"[1]

حضرت سعد بن معاذ رضی اللہ عنہ نے یہ صرف دھمکی ہی دی تھی مگر بعض مسلمانوں نے اس پر عمل بھی کیا چنانچہ صلح حدیبیہ کے بعد جو مسلمان مکہ سے بھاگ کر ساحل دریا پر مقیم ہوگئے تھے وہ مجبوراً قریش کے کاروان تجارت کی لوٹ سے اپنی ضرورتیں پوری کرتے تھے تاہم خود آنحضرتؐ نے نہ تو کبھی ایسا کیا اور نہ اس پر پسندیدگی ظاہر کی۔ چنانچہ جب قریش نے ساحل بحر کے مسلمانوں کی شکایت کی تو (حسب تصریح بخاری) آپ نے انہیں اپنے پاس بلا لیا۔

اسلام دنیا میں خالی ہاتھ آیا تھا نہ اس کے دامن میں لعل و جواہر کے ذخیرے تھے نہ وہ اپنی جیب میں چاندی سونے کے سکے رکھتا تھا نہ اس کے پاس اس قدر سرمایہ تھا کہ لوگوں سے لین دین بڑھاتا۔ تجارت کی منڈیاں قائم کرتا یا کم از کم بازار میں ایک معمولی سی دکان لگا لیتا۔ اس کی جھولی میں صرف مخلصین مومنین کے چند دل تھے۔ جو اگرچہ لعل و جواہر سے زیادہ گراں قیمت اور چاندی سونے کے سکوں سے زیادہ بیش بہا تھے۔ لیکن اس وقت عرب کے بازار ضلالت میں اس سودے کا کوئی خریدار نہ تھا!

اس زمانے میں عرب کی تجارت کا تمام کاروبار کفار مکہ اور یہود مدینہ کے ہاتھ میں تھا لیکن عرب میں جو بداخلاقیاں عموماً پھیل گئی تھیں ان کا اثر سب سے زیادہ داد و ستد کے معاملات پر پڑتا تھا۔ اس بنا پر تجارت تمام اخلاقی خرابیوں کا مرکز بن گئی تھی۔ عرب میں سب سے زیادہ متمول اور کاروباری قوم یہود

---

[1] بخاری جزو ۵۔ ص۔ ۱۷

سے تجارتی فائدہ اُٹھانا پسند نہیں کیا لیکن خدائے اسلام کو یہ علیحدگی پسند نہ آئی اور صحابہ کے اس طرزِ عمل کے متعلق یہ آیت نازل ہوئی۔

لیس علیکم جناح ان تبتغو فضلا من ربکم ۔ اگر تم لوگ زمانۂ حج میں خدا کے فضل یعنی تجارت سے فائدہ اُٹھاؤ تو یہ کوئی گناہ کی بات نہیں ۔

مدینہ منورہ میں یہودیوں کا مشہور قبیلہ قینقاع زرگری کا پیشہ کرتا تھا اس نے ایک بازار بھی قائم کر لیا تھا۔ جو انہیں کے نام سے مشہور تھا بعض اوقات ان لوگوں نے سر بازار مسلمانوں کے ساتھ اشتعال انگیز شرارتیں بھی کیں چنانچہ ایک مسلمان عورت کسی زیور کے لئے ایک سنار کی دکان پر آئی تو ایک یہودی نے پیچھے سے آکر اسے بے پردہ کر دیا۔ لیکن ان لوگوں کے ساتھ بھی کسی قسم کا تعرض نہیں کیا گیا بلکہ خود حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کا مکان بھی اسی بازار کے متصل تھا اور اسی تعلق سے خود آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم بھی اس بازار میں تشریف لاتے تھے[۱] لہٰذا اسی ہمسائیگی کی بنا پر حضرت علی کرم اللہ وجہٗ نے یہودیوں سے لین دین کے تعلقات پیدا کر لئے تھے۔ چنانچہ جب انہوں نے اپنی دعوت ولیمہ کرنی چاہی اور اس غرض سے اذخر (ایک گھاس ہوتی ہے جو سناروں کے کام آتی ہے) کاٹنے کے لئے نکلے کہ سناروں کے ہاتھ بیچ کر اس کی قیمت سے دعوت کا سامان کریں تو قبیلہ بنو قینقاع ہی کے ایک سنار کو اپنے ساتھ لے جانا چاہا تھا[۲]

خود آنحضرتؐ کے معاملات و قرض کا تمام تر تعلق یہود اور کفار کے ساتھ تھا۔

---

[۱] تاریخ ابن اثیر [۲] بخاری جزو ۳ ۔ ص ۔ ۶۶

[۳] ابو داؤد جلد ۲ ۔ ص ۔ ۶۳ ۔

اسلام کے لئے نہایت مضر تھے۔ چنانچہ حضرت دحیہ کلبی جب آنحضرت کا خط ہرقل شاہ قسطنطنیہ کے پاس لے کر گئے تو اس وقت ابوسفیان تجارتی اغراض سے شام میں مقیم تھا۔ ہرقل نے اس کو طلب کیا۔ اور آنحضرت کے متعلق متعدد سوالات کئے ان سوالات کی سنجیدگی نے اگرچہ ابوسفیان کو آنحضرت یا اسلام کے مصائب و نقائص کے بیان کا موقع نہیں دیا تاہم جب آنحضرت کے وفائے عہد کے متعلق دریافت کیا گیا تو باوجودیکہ اسکو آنحضرت کی پابندی عہد کا علم تھا لیکن ہرقل کو یہ کہکر درپردہ مشتبہ کر دینا چاہا کہ اس وقت تو ہم لوگوں کے درمیان معاہدۂ صلح ہو گیا ہے، خدا جانے وہ اس کو قائم رکھتے ہیں یا نہیں؟ چنانچہ ابوسفیان کو خود اعتراف ہے کہ اس نے یہ ہزار دقت یہ موقع پیدا کیا تھا:

ما امکنی من کلمۃ ادخل فیھا ہرقل نے مجھے یہ موقع ہی نہیں دیا کہ اسکے سوا کسی شیئا غیر ھذا (۱) اور کے سوال کے جواب میں تدلیس اور فریب کاری کر سکوں۔

ان اسباب کی بنا پر اسلام تجارتی معاملات میں روک ٹوک کرنے کا جائز حق رکھتا تھا لیکن اسلام کی وہ سالہا سال خانہ تاریخ میں ایک مرتبہ بھی ایسا نہیں پیش آیا جہاں اسلام کی کوہ شکن قوت کسی کاروباری تراز دیتے ٹکرائی بلکہ اس کے خلاف اسلام نے عرب کے اندر تجارت کا بازار اور زیادہ گرم کر دیا۔ زمانۂ جاہلیت میں اہل عرب نے خانہ کعبہ کے متصل ذوالمجنہ عکاظ۔ ذوالمجاز وغیرہ متعدد بازار قائم کر لئے تھے جو زمانۂ حج میں تجارت کی اچھی خاصی منڈی بن جاتے تھے اسلام نے چونکہ جاہلیت کے اکثر شعائر مٹا دیئے تھے۔ اسلئے اول اول صحابہ نے ان بازارو

---

(۱) بخاری جزو۔ ۳۔ ص۔ ۱۱۷

تشریف لائے تو اذن طلب کرکے حاضر خدمت ہوا اور عرض کیا کہ جس مشرک سے میں قرض لیا کرتا تھا اس نے آج مجھ سے نہایت سختی کے ساتھ گفتگو کی، نہ آپ کے پاس کچھ ہے نہ میرے پاس کہ اس کا قرض ادا کروں۔ وہ میری عزت وآبرو کے پیچھے پڑ گیا ہے آپ مجھے اجازت دیجئے کہ کسی مسلمان قبیلہ میں اس وقت تک بھاگ جاؤں جبتک خدا آپ کو قرض ادا کرنے کے قابل بنا دے یہ کہکر میں آپ کی خدمت سے واپس آیا۔ تلوار، ڈھال۔ توشہ دان اور پاپوش کو سرہانے رکھ کر سو گیا، اور صبح کا ذب ہونے کے ساتھ ہی بھاگ نکلنے کا ارادہ کیا۔ اسی حالت میں ایک آدمی دوڑتا ہوا آیا کہ تمہیں آنحضرت بلا رہے ہیں گیا تو چار اونٹنیاں بیٹھی ہوئی نظر آئیں۔ جن پر سامان لدا ہوا تھا آنحضرت نے فرمایا۔ قرض کے ادا کرنے کا سامان ہو گیا کیا تم نے اونٹنیاں نہیں دیکھیں؟ پھر آپ نے فرمایا: تم ان کو مع اس غلہ اور کپڑے کے جو ان پر لدا ہوا ہے لے جاؤ اور اس سے قرض ادا کرو۔ فدک کے بادشاہ نے ان کو میرے پاس بطور تحفہ کے بھیجا ہے۔ میں قرض دے کر پلٹا تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے پوچھا سب قرض ادا ہو گیا۔ میں نے کہا: ہاں اب کچھ باقی نہیں ہے۔

خارجی ممالک سے اہل عرب جو تجارتی تعلقات قائم کرتے تھے اسلام پر ان کا نہایت مضر اثر پڑتا تھا۔ چنانچہ عرب میں شام سے جو قافلہ غلہ لیکر آتا تھا وہ اسلام کے لئے نہایت خطرناک تھا۔ یہاں تک کہ آپ نے جب حضرت کعب بن مالک رضی اللہ عنہ سے عدم شرکت غزوۂ تبوک پر تمام اخلاقی تعلقات منقطع کر لیے اور تمام صحابہ کو ان سے علیحدگی کا حکم دیا تو ان کو شام کے ایک نبطی نے

چنانچہ آپ نے ایک یہودی کے یہاں اپنی زرہ رہن رکھ کر کچھ غلہ خریدا[1] تھا۔ حالانکہ ایک طویل سلسلہ جنگ کے زمانہ میں آلات جنگ کو ہر حال محفوظ رکھا جاتا ہے۔

آنحضرت کے تمام خانگی اور ذاتی معاملات کا انتظام حضرت بلال رضی سے متعلق تھا یہ انتظامات جس طرح انجام پاتے تھے اس کا حال تفصیل سے خود حضرت بلال رضی نے بیان کیا ہے اس سے ثابت ہوتا ہے کہ معاملات کے متعلق اسلام کس قدر بے تعصب اور فیاض تھا۔ حضرت بلال فرماتے ہیں آنحضرت کے پاس کوئی سرمایہ نہیں تھا۔ ابتدائے بعثت سے تا دم وصال میں ہی آپکے مصارف کا انتظام کرتا تھا۔ چنانچہ آپ کی خدمت میں جب کوئی برہنہ تن مسلمان آتا تو میں آپ کے حکم سے پہلے جا کر قرض لیتا پھر اس سے کپڑا خرید کر اسکو پہناتا اور کھانا خرید کر کھلاتا۔ اس معمول کو دیکھ کر ایک دن ایک مشرک نے مجھ سے کہا کہ میں دولت مند آدمی ہوں مجھی سے قرض لے لیا کرو۔ اور کسی سے نہ لو چنانچہ میں نے اسی سے معاملہ کر لیا۔ ایک دن وضو کر کے اذان دینے کے لئے اٹھا تو میں نے دیکھا کہ تاجروں کی ایک جماعت کے ساتھ وہ آرہا ہے جب اس نے مجھے دیکھا تو منہ بنا کر نہایت سخت الفاظ میں کہا اے حبشی! تجھے معلوم ہے کہ مہینہ کب ختم ہوگا؟ میں نے کہا اب ختم ہوا ہی چاہتا ہے۔" اس نے کہا اب صرف چار دن رہ گئے ہیں۔ تم پر جو قرض ہے اب وصول کر لوں گا۔ نتیجہ یہ ہوگا کہ جس طرح تم پہلے بکریاں چراتے پھرتے تھے اسی طرح مفلس ہو کر سرگشتہ پھروگے۔" مجھے یہ سنکر نہایت رنج ہوا۔ عشاء کے بعد جب حضور اقدس گھر

---

[1] بخاری جز ۶ - ص - ۵۶

وہ میدہ کی روٹی کھاتے تھے لیکن ہمیشہ کے لئے نہایت شوق کے ساتھ شام کے قافلہ کا انتظار کرنا پڑتا تھا۔ چنانچہ جب وہ قافلہ آتا تھا تو وہ لوگ صرف اپنے لئے میدہ خرید لیتے تھے۔ باقی تمام گھر کا خرچ اسی جو اور چھوہارے سے چلتا تھا۔ زمانۂ اسلام میں بھی یہی حالت قائم رہی۔



جو مدینہ میں غلہ لے کر آیا تھا، بادشاہ غسان کا ایک خط دیا جس کا مضمون یہ تھا

قد بلغنی ان صاحبك قد مجھے معلوم ہوا ہے کہ تمہارے آقا نے تم پر ظلم کیا

جفاك ولم یجعلك الله بدار ہے۔ لیکن خدا تم کو ذلیل و برباد نہیں

هوان ولا مضیعۃ فالحق کرے گا۔ تم ہم سے مل جاؤ ہم تمہارے

بنا نواسك (۱) ساتھ ہمدردی کریں گے۔

اگر حضرت کعب بن مالک کے جوش اخلاص نے اس خط کو تنور میں نہ ڈالدیا ہوتا تو اس کا نتیجہ صرف یہی نہ ہوتا کہ اسلام کے دائرہ سے ایک فرد نکل جاتا بلکہ غزوات اسلامیہ پر بھی اس کا نہایت مضر اثر پڑتا با ایں ہمہ اسلام کی وجہ سے ان تاجروں کی گرم بازاری میں کوئی فرق نہیں آیا بلکہ ایک بار آپ نماز جمعہ پڑھا رہے تھے اسی حالت میں شام سے ایک قافلہ آگیا۔ تمام مسلمان نماز چھوڑ کر اس کی طرف دوڑے اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ صرف ۱۲ آدمی رہ گئے۔ اس پر یہ آیت نازل ہوئی۔

واذا راوا تجارۃ او جب وہ تجارت یا لہو کو دیکھتے ہیں تو

لهوا انفضوا الیها وترکوك اس کی طرف دوڑتے ہیں اور تم کو

قائما۔ (۲) کھڑے کا کھڑا چھوڑ دیتے ہیں۔

مفسرین کرام نے "لہو" کی تفسیر میں لکھا ہے کہ وہ لوگ اعلان عام کے لئے گھنٹہ بجاتے تھے اس سے ان کی آزادی تجارت کا اندازہ ہو سکتا ہے افلاس کدہ عرب کی عام غذا کھجور اور جو کی روٹی تھی لیکن جو لوگ دولتمند ہوتے تھے،

---

۱؎ بخاری جزو ۶ غزوہ تبوک ۲؎ بخاری جزو ۳ ص ۵۵ -

اذا جاء نصر اللہ و الفتح، و رأیت الناس یدخلون فی دین اللہ افواجا فسبح بحمد ربک واستغفرہ انہ کان توابا (۱۱۰ = ۱)

جب کہ خدا کی نصرت آپہنچی اور حق وصداقت کو فتح ہوئی اور تم نے اپنی آنکھوں سے دیکھ لیا کہ دین الٰہی میں لوگ جوق در جوق داخل ہو رہے ہیں۔ تو اب اپنے پروردگار کی حمد و ثنا کرو اور اپنی خطاؤں کی معافی مانگو! یقیناً وہ بڑا توبہ قبول کرنے والا ہے۔

## مقامِ اطاعت خدا و رسول اور شرفِ معیت جماعت اربعہ

الہلال بھی ایک دعوت ہے جس کے تمام اغراض و مقاصد اور اصول فروغ کا نقطۂ وحید صرف اس دین الٰہی کی دعوت کی تجدید اور اس کے اصول الامر بالمعروف والنہی عن المنکر کو زندہ کرنا ہے گو وہ ایک ذرہ حقیر ہو اسکی روشنی ماخوذ اسی مہر منیر سے ہے اور وہ وجود ضعیف ہو لیکن پیغام اس قوی و عزیز کا ہے ولنعم ما قیل

گرچہ خوردیم نسبتے است بزرگ
ذرہ آفتاب تابانیم

یقینی ہے کہ نصرتِ الٰہی کے جو عجائب اس دعائے مقدس نے اول روز دکھلائے تھے اس کا فیضان آج بھی پیروان دین حق اور حامیان حق و صداقت کو اپنا کرشمۂ قدرت دکھلائے اور جن لوگوں نے اللہ اور اسکے رسول کی

# امر بالمعروف و نہی عن المنکر

ایک ہزار تین سو برس سے زیادہ زمانہ گذرا جب حق اور باطل، صدق و کذب، نور و ظلمات، پیروانِ شیطان اور بندگانِ خدا، دونوں میں ایک سخت جنگ برپا تھی حق بظاہر بے کس، بے سروسامان اور مظلوم تھا اور شیطان کا تخت اپنے سائے کی ظلمت میں باطل پرستیوں میں ایک مغرور فوج رکھتا تھا۔ جبلِ بوقبیس کے تنگ و تاریک غار میں روشنی کی ایک ہی چمک نظر آتی تھی مگر ریگستانِ حجاز کا ایک ایک ذرہ ظلماتِ کذب کی پوری مسلح فوج تھا لیکن یہی دعائے مقدس تھی جو خدا نے اپنے زمین کے ایک ہی وارثِ حق و صداقت کو سکھلائی تھی اور یہی الفاظ تھے جو غربت و بے سروسامانی کے عالم میں اس مجسمۂ حقانیت کی زبان سے نکلتے تھے پھر جو کچھ ہوا وہ صرف آپ کے اور ہمارے ہی نہیں بلکہ تمام عالم کے سامنے ہے۔

جب تک کہ اور تمام آقاؤں سے انکار نہ کر دیں۔ نیز یہ کہ اگر آپکو محبت ہے تو اس کے یہ معنی ہیں کہ اس کے تمام دشمنوں کے آپ دشمن ہو گئے۔ ایک چوکھٹ پر جبھی سر جھک سکتا ہے جب اور تمام جھکانے والی چوکھٹوں پر سے مغرورانہ گذر جائے۔ جب آپنے کہاکہ میں روشنی ہی کو پسند کرتا ہوں تو ضمناً اسکا بھی اقرار کر لیا کہ تاریکی سے متنفر ہوں۔ آپ ایک ہی جانب اپنا منہ کر نہیں سکتے جبتک اور ہر طرف سے منہ نہ پھیر لیں اور ایک ہی سے اپنا رشتہ جوڑ نہیں سکتے۔ جب تک ہر طرف سے رشتے کاٹ نہ لیں۔ پس خدا اور اس کے رسول کی اطاعت کیلئے پہلی چیز یہ ہے کہ اس کے سوا اور جتنی قوتیں اپنی اطاعت کی طرف بلاتی ہیں ان سب سے باغی ہو اس کے آگے جھکنے سے پہلے اور تمام جھکانے والوں کے آگے مغرور ہو جائے۔ جو لوگ اس کی اطاعت کے مدعی ہیں ان کو اطاعت سے پہلے سرکشی کا، وفاداری سے پہلے بغاوت کا۔ اور دوستی سے پہلے دشمنی کا ثبوت دینا چاہیے ان کو آزمائش میں پڑکر ثابت کرنا چاہیے کہ خدا کی وفاداری کے لیے انہوں نے کن کن طاقتوں سے بغاوت کی ہے اور اس کی محبت کے پیچھے کس کس کو اپنا دشمن بنا لیا ہے وہ حکومت الہی کے مقابلہ میں اپنا تخت تسلط بچھانے والی قوت شیطانی جو انسانوں کو خدا سے چھین کر اپنا مطیع و منقاد بنانا چاہتی ہے اور جس کے مظاہر تمہارے اندر اور باہر دونوں جگہ موجود ہیں۔ مدعیان اطاعت الہی کے لئے دنیا میں اصلی اور پہلی آزمائش ہے۔ کوئی ہستی خدا کی مطیع ہو نہیں سکتی۔ جب تک اس قوت اور اس قوت کے تمام مظاہر سے باغی و متمرد نہ ہو جائے سب سے بڑا قوت ابلیسی کا مظہر نفس انسانی اور قوائے بہیمنہ کی قوائے

اطاعت کے ذریعہ مقربانِ الٰہی کے مقام سے نسبت حاصل کر لی ہے وہ اس شرفِ نسبت ہی کی بدولت ان تمام برکات و نعائم کے شریک حقدار ہو جائیں جن کے وہ گو خود مستحق نہیں ہیں۔ مگر جن مستحقین نعمت کے ساتھ ہیں ان کی معیت کا شرف ضرور حق دار ہے اور یہی معنی ہیں اس آیتِ کریمہ کے۔

| | |
|---|---|
| ومن یطع اللّٰہ و | اور جو لوگ ہر طرف سے باغی ہو کر صرف اللہ اور |
| الرسول فاولئک | اس کے رسولؐ کے مطیع و منقاد ہو گئے تو بیشک |
| مع الذین انعم | وہ ان مقربانِ الٰہی کے ساتھی ہو جائیں گے |
| اللّٰہ علیہم من | جن کو حق تعالیٰ نے اپنی نعمتوں کے نزول کیلئے |
| النبیین و | دنیا میں چن لیا ہے اور جن میں سب سے پہلی |
| الصدیقین والشہداء | جماعت انبیائے کرامؑ کی پھر صدیقوں کی۔ |
| والصالحین وحسن | پھر شہداء اور صالحین امت کی ہے۔ |
| اولئک رفیقا | یہ چار جماعتیں ان کی ساتھی ہوں گی اور |
| (۴ : ۷۱) | اس رفاقت سے بڑھ کر اور کونسی رفاقت ہو سکتی ہے |

اس آیت میں چار مخصوص جماعتوں کا ذکر کیا ہے اور فرمایا ہے کہ جن لوگوں نے اللہ اس کے رسول (صلعم) کی اطاعت کی، وہ ان کے ساتھیوں میں محسوب ہوں گے لیکن یہ سمجھ لینا چاہیے کہ مقامِ اطاعت کا حصول کیوں کر متحقق ہو سکتا ہے اور اس کے شرائط کیا ہیں؟

یاد رہے کہ ہر اطاعت کے لئے ایک سرکشی، ہر وفاداری کے لئے ایک دشمنی اور ہر عاجزی کے نیچے ایک غرور و تمرد لازمی ہے۔ آپ ایک آقا کے نوکر ہو نہیں سکتے

اور عز و جاہ دنیوی سے پیدا ہو شیطان کا بندہ یقین کرے اور خدا کی عزت کی خاطر جہاں تک ممکن ہو اسے ذلت سے ٹھکرا دے حکومتوں کا استبداد، علماء سوء اور مذہبی پیشواؤں کا استیلا، دنیوی رہنماؤں اور جماعتی حکمرانوں کا قہر و تسلط، رسم و رواج اور سوسائٹی کے دباؤ کی بندشیں، یہ تمام چیزیں بھی شیطان ہی کے تخت کے سائے میں نشو و نما پانے والی ہیں۔ اور ان کی قوت بھی "ما انزل اللہ بہا من سلطان" میں داخل ہے پس خدا کی محبت کے لئے ان سب کا دشمن ہو جائے اور اس کے نام کی عزت کو بلند کرنے کے لئے ان سب کو ذلیل و رسوا کرے اپنی زبان کو، اپنے دماغ کو، اور اپنی تمام قوتوں کو وقف کر دے۔ تاکہ جو طاعت الٰہی سے سرکش انسان حق و صداقت کی عزت کو دنیا میں تاراج کرتے ہیں ان کی عزت باطلہ کے تاراج و غارت کرنے کا وہ ذریعہ بنے اس کی زبان حق کی زبان ہو اور قدم حق کے قدم ہوں۔ زبان سے ان کی تحقیر و تذلیل کرے اور پاؤں سے ان کے مغرور سروں کو کچلے۔ جب اس منزل امتحان سے وہ گذر جائے گا۔ اس وقت اللہ اور اس کے رسول کا مطیع ہو گا۔ کیونکہ جو اللہ کا مطیع ہو ضروری ہے کہ شیطان سے باغی ہو۔

## الامر بالمعروف والنہی عن المنکر۔

سلسلۂ سخن میں ہم بغیر کسی گریز کے مقصود اصلی تک پہنچ گئے۔ اس مقام طاعت الٰہی ہی سے وہ اصل اصول اسلامی رونما ہوتا ہے۔ جس کو قرآن کریم نے الامر بالمعروف والنہی عن المنکر

ملکوتیہ سے ایک دائمی جنگ ہے۔ پھر انسان سے باہر طرح طرح کی ضلالتوں اور
باطل پرستیوں کے تخت بچھے ہوئے ہیں۔ اور خود انسانوں کے لیے شمار غول ہیں
جنہوں نے شیطان کے ہاتھ پر بیعت کر کے اس طرح اسکی اطاعت میں اپنے تئیں
فنا کر دیا ہے کہ ان کا وجود از سرتا پا پیکر شیطانی اور مجسمہ ابلیسی بن گیا ہے۔ ان
میں سے ہر قوت شیطانی انسان کو اپنے آگے مرعوب دیکھنا چاہتی ہے کہیں لذت
اور مال و جاہ دنیوی شیطان کا نشیمن ہے۔ کہیں غرور علم و فضل کے اندر شیطان
چھاتک رہا ہے۔ کہیں مذہبی پیشواؤں کی جماعتیں ارباباً من دون اللہ بن گئی ہیں
اور کہیں جماعتی تسلط اور قوت نے اپنی دعوت ضلالت کی باگ ان کے ہاتھ میں
دیدی ہے۔ حکومتوں اور گورنمنٹوں کا قہر و استبداد بھی ایک بہت بڑا مظہر ابلیس
ہے اور ننگ و ناموس دنیوی اور محبت اہل و عیال کی زنجیروں کے اندر بھی اسی
کے تعبد و انقیاد کی کشش مخفی ہے۔ پس مقام دمن یطع اللہ والرسول کے داخلہ کے
کے لیے اولین شرط یہ ہے کہ انسان ان تمام طاغوتوں کی اطاعت یکسر باغی و سرکش
ہو جائے۔ اور ان کی عظمت و محبوبیت کے اثر سے اپنے دل کو آزاد کر دے۔ اتنا
ہی نہیں بلکہ جہاں تک طلب صادق کی قوت اور توفیق الہی کی ہمت اس کا ساتھ
دے، ان تمام مظاہر شیطانیہ کے مقابلے میں ایک مجاہدانہ جہاد کا اعلان کر دے
اور تعبد الہی کی تلوار سے کر فاتحانہ کھڑا ہو۔ ضلالت اور گمراہی کا بتکدہ جہاں
دیکھے حق اور صداقت کی ضربوں سے پاش پاش کر دے دولت دنیا ہمیشہ سے
شیطان کی سیر و سیاحت کا سب سے بڑا مرکز رہی ہے اور ضلالت کی تاریکی نے چاندی
اور سونے کی دیواروں کے اندر ہمیشہ گھر بنایا ہے پس ہر اس غرور اور ادعا کو جو دولت

جس کو مثل نماز اور زکوٰۃ کے ہر مومن و مسلم پر فرض کر دیا گیا تھا اور دنیا میں اس اُمت کو خدا کی طرف سے یہ خدمت تفویض کی گئی تھی کہ حق کے قیام اور گمراہی کے انسداد کا اپنے وجود کو ذمہ دار سمجھے اور ہر چیز کو گوارا کرے مگر حق کی مظلومی اس کو برداشت نہ ہو۔

یہ فرض عام تھا، کسی خاص جماعت کی اس میں خصوصیت نہ تھی امم قدیمہ کی گمراہی کا ایک بڑا سبب یہ تھا کہ یہ فرض ہمیشہ علماء و رؤسائے دینی کے قبضہ اقتدار میں رہا۔ اور اس لئے جس وقت تک وہ خود حق پر قائم رہے قوم بھی ہدایت پر قائم رہی اور جب وہ گمراہ ہوگئے تو قوم کی قوم بھی برباد ہوگئی۔ اسلام نے اس مرض کا یہ علاج تجویز کیا کہ امر بالمعروف کو ہر فرد اُمت کا فرض قرار دے دیا اور اسکی ذمہ داری پوری قوم پر پھیلا دی۔ یعنی ہر مومن جو اللہ اور اس کے رسول کی اطاعت کا اقرار کرتا ہے بجز و اقرار اس کا عہد بھی کر لیتا ہے کہ وہ اپنی زندگی کو قیام حق اور انسداد باطل کا ذمہ دار سمجھے گا اور اسکی تمام قوتیں صرف اس لئے ہوں گی کہ نیکی کی نصرت کریں۔ اور برائی کو روکیں۔

علاوہ ان آیات کریمہ کے (صحیح مسلم) کی ایک مشہور حدیث ہے جسکو حضرت ابوسعید خدریؓ نے روایت کیا ہے۔ اور نیز نسائی، ترمذی اور ابن ماجہ میں بھی بادنیٰ تغیر موجود ہے کس قدر واضح طور پر اس فرض کی تشریح فرما دی ہے۔

من رای منکم منکرا | تم میں سے جو مسلمان کوئی خلاف حق بات دیکھے
فلیغیرہ بیدہ | تو اسے چاہیے کہ اپنے ہاتھ کے زور سے
فان لم یستطع | اسکو دور کرے۔ اگر اسکی طاقت نہ پائے تو

کے جامع و مانع الفاظ میں بیان فرمایا ہے۔ اور جو اس دین قدیم کا اصل اساس اور امت مرحومہ کے شرف و فضائل کی علت حقیقی اور اس کے تمام اصول و فروع کے لئے بمنزلۂ عماد کار اور بنیاد شریعت بیضاء کے ہے۔

| | |
|---|---|
| کنتم خیر امۃ اُخرجت للناس تامرون بالمعروف وتنھون عن المنکر، و تومنون باللہ (۳: ۱۱۰) | تم تمام اُمتوں میں سب سے بہتر اُمت ہو، اس لئے کہ اچھے کاموں کا حکم دیتے ہو، بُرائی سے روکتے ہو۔ اور اللہ پر ایمان رکھتے ہو۔ |

دوسری جگہ سورۂ حج میں فرمایا۔

| | |
|---|---|
| الذین ان مکناھم فی الارض اقاموا الصلوٰۃ واٰتوا الزکوٰۃ وامروا بالمعروف ونھوا عن المنکر، و للہ عاقبۃ الامور۔ (۲۲: ۴۱) | اگر ہم مسلمانوں کو حکومت اور خلافت دے کر دنیا میں قائم کردیں تو ان کا کام ملک گیری یا عیش و عشرت نہ ہوگا۔ بلکہ یہ کہ وہ اللہ کی عبادت کریں گے۔ اپنے مال کو اسکی راہ میں خرچ کریں گے۔ دنیا کو نیک کاموں کا حکم دینگے اور برائیوں سے روکیں گے اور سب کاموں کا انجام کار اللہ ہی کے ہاتھوں میں ہے۔ |

اس آیت میں اللہ تعالیٰ نے مسلمانوں کے عروج اور وارث ارض ہونے کی اصلی علت یہ بیان کی ہے کہ وہ دنیا میں اعمال حسنہ انجام دیں گے اور پھر انکی تشریح کی ہے کہ وہ عبادت بدنی و مالی امر بالمعروف اور نہی عن المنکر ہے پس فی الحقیقت حق کا اعلان اور گمراہی کا روکنا ایک ایسا فرض اسلامی تھا

کو چھوڑ دیتے ہیں اور اللہ کی راہ میں ان تمام سخت سے سخت مظالم کو ہنسی خوشی برداشت کرتے ہیں جو، وہاں کے پرستاروں کے ہاتھوں ان کو جھیلنے پڑتے ہیں باپ نے اپنے بیٹے کو خلاف حق چلتے دیکھ کر اپنے ہاتھوں سے سزائیں دی ہیں اور بیٹوں نے اپنے والدین کے مقابلے میں تلوار اٹھائی ہے دنیا کے اختیار میں ہے کہ اس عہد سے اعلیٰ تمدن، بہتر سازو سامان معیشت اور ترقی یافتہ علوم و فنون پیش کر دے لیکن یہ قطعی ہے کہ اس زمانے سے بہتر وہ انسان نہیں دکھلا سکتی۔

یہی لوگ تھے جن کی تعریف میں خدا تعالیٰ نے فرمایا تھا کہ :-

اشداء علی الکفار کفر و ضلالت کے مقابلہ میں نہایت سخت ہیں

رحماء بینھم مگر آپس میں ایک مومن دوسرے مومن

(۴۸ : ۲۹) کے لئے نہایت رحم دل ہے۔

ان کی دوستیاں اللہ کے لئے تھیں اور دشمنیاں بھی اللہ ہی کیلئے انہوں نے اپنے نفس کی خواہشوں کو مٹا دیا تھا اور اسکی جگہ اللہ کی رضا جوئی کے دلونے کی انگیٹھی روشن کر لی تھی۔ الحب فی اللہ والبغض فی اللہ ان کا محور اعمال تھا وہ ملتے تھے تو حق کی خاطر اور کٹتے تھے تو صداقت کے لئے پھر اس راہ میں نہ کسی کا خوف تھا۔ اور نہ کوئی دنیاوی طاقت ان کو مرعوب کر سکتی تھی۔ کیونکہ انہوں نے اسی ملک الملک سے صلح کر لی تھی جس سے کائنات عالم کی ہر شے ڈرتی ہے۔ پس اب ان کو کسی ڈرانے والے سے شکست کھانے کا خوف نہ تھا۔

فلسانہ فان لم یستطع فبقلبہ وذالک اضعف الایمان

زبان سے اسکی برائی بیان کرے اگر اس کی بھی قدرت نہ دیکھے تو کم از کم دل ہی دل میں اسکو برا سمجھے۔ مگر یہ آخری صورت ایمان کا نہایت ضعیف درجہ ہے۔

اسلام کی تعلیم کا اصلی عملی دور درحقیقت وہی اسکا ابتدائی زمانہ تھا جو افسوس ہے کہ بہت جلد ختم ہوگیا۔ یہ اسی فرض اسلام کی قوت تھی جس نے قرون اولیٰ میں تمام اسلامی سرزمین کو اعمال حسنہ کی حکومت کیلئے نیکیوں کی ایک بہشت بنا دیا تھا۔ نفس شیطان اس وقت بھی آزاد تھا جیسا کہ اب ہے اور اسکے پاؤں میں بیڑیاں نہیں ڈالی گئی تھیں۔ مگر یہ ضرور تھا کہ اسلام کی قوت علم نے انسانی نفس کی بے اعتدالیوں کو گویا پابہ زنجیر کر دیا تھا اور امر بالمعروف کے حکم سے کوئی باہر نہ تھا۔ ہر شخص یقین کرتا تھا کہ وہ مسلم ہے اسلئے دنیا میں خدا کا قائم مقام اور اس کا نائب ہے۔ سب دنیا کی ہر چیز اور ہر عمل کو اپنی آنکھ سے نہیں بلکہ خدا کی آنکھ سے دیکھتا تھا اور اپنی خواہشوں پر "مرضات اللہ" کو مقدم رکھتا تھا۔ ہم اس زمانے کے حالات میں پڑھتے ہیں کہ ایک عورت نفس کے تسلط سے مجبور ہو کر زنا کے ارتکاب میں مبتلا ہو جاتی ہے۔ اور اسکی کسی متنفس کو خبر نہیں ہوتی۔ مگر وہ خود آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں آتی ہے اور اپنے زنا کا اقرار کر کے مجبور کرتی ہے کہ سنگسار کی جائے اور پھر انقضائے حمل کے بعد پورے عزم و استقلال کے ساتھ آکر سنگسار ہو جاتی ہے ہم کو اس زمانہ میں وہ ہزاروں انسان نظر آتے ہیں جو حق کے اعلان کی خاطر اپنے تمام عزیزوں

کے سدباب کا پہلا دن تھا نہ صرف یہ کہ انھوں نے اسلام کی جمہوریت کو غارت کرکے اسکی جگہ شخصی حکومت کی بنیاد ڈالی۔ جو یقیناً اعتقاد قرآنی کی رو سے کفر جلی ہے بلکہ سب سے بڑا ظلم یہ کیا کہ اظہار حق اور امر بالمعروف کی قوت کو تلوار کے زور سے دبا دینا چاہا اور مسلمانوں کی حق گوئی کے ترقی لسان ولو کو مضمحل کر دیا تاہم چونکہ عہد نبوت کا فیضان روحانی اور تعلیم قرآنی کا اثر ابھی بالکل تازہ تھا۔ اس لئے اگرچہ طرح طرح کی بدعات اور محدثات و معاصی کا بازار گرم ہو گیا تھا لیکن پھر بھی امر بالمعروف کی آواز کی گرج کو قصر دمشق کے ایوان و محل کو لرزا دیتی تھی۔ ساٹھ برس کی ایک بڑھیا عورت برسر دربار بلائی جاتی تھی اور (معاویہ) کے سامنے بے دھڑک اپنے وہ اشعار جوش وخروش کے ساتھ پڑھتی تھی جن میں نہ صرف حضرت امیر رضی اللہ عنہ کے مناقب ہوتے تھے بلکہ کھلے کھلے لفظوں میں بنی امیہ کے فضائح و مثالب بیان کئے گئے تھے۔ عبد الملک جیسا بارعب جبروت شہنشاہ مدینہ آتا تھا تو اس کے درواز سے گلیم پوش فقرائے صحابہ نکلتے تھے اور برسر دربار اس کو ظالم بتاتے تھے تاریخ میں ہم صدہا واقعات کے ضمن میں پڑھتے ہیں کہ (حجاج) کے سامنے ایک نیام تلوار رکھی رہتی تھی لیکن جاں فروش زمن آتے تھے اور اسکی تلوار کو حقارت سے دیکھ کر اپنی شمشیر حق گوئی سے خود اسکے دل کو مجروح کر دیتے تھے

## عہد عباسیہ اور علمائے حق کی استقامت :۔

بنی امیہ کے بعد ان کی ہر چیز کے وارث عباسی ہوئے اور گو حکومت کے استیلاء استبداد سے امر بالمعروف کا وجود ترک کیا تھا اور روز بروز اس کی

اذلۃ علی المومنین اعزۃ علی الکافرین یجاھدون فی سبیل اللہ ولا یخافون لومۃ لائم (۵:۶۱)

ایمان اور صداقت کے سامنے نہایت عاجز نظر آتے ہیں۔ مگر کفر و ضلالت کے سامنے نہایت مغرور۔ اللہ کی راہ میں جہاد کرتے ہیں اور پھر کسی ملامت کرنے والے کی ملامت سے نہیں ڈرتے کیونکہ وہ صرف اللہ سے ڈرتے والے ہیں)

یہی "امر بالمعروف" کے اصول کا نتیجہ وہ آزادی راست گوئی اور بے باکانہ حق پژوہی تھی جس کے بے شمار نظائر سے صدر اول کی تاریخ لبریز ہے سرزمین اسلام کا ایک ایک بچہ اور مدینے کی گلیوں کی بڑھیا عورتیں اعلان حق کی جو قوت اپنے اندر پاتی تھیں وہ آج علم و دولت کی قوت کے مجسموں کو بھی نصیب نہیں۔ "امر بالمعروف" کی روح نے ایک ایسی زندگی ہر مسلمان میں پیدا کر دی تھی کہ خلاف حق و صداقتِ عمل کو دیکھ کر بے اختیار تڑپ جاتا تھا اور پھر نہ تلوار اسکی زبان کو بند کرنے پر قادر تھی، اور نہ حکومت کا تختِ سطوت اسکی آواز کو دبا سکتا تھا

## بنی اُمیہ کا استبداد امر بالمعروف" کے سدِباب کا پہلا دن

ہمارا عقیدہ ہے کہ اگر قیامت کے دن دنیا کے ظالموں کی صفوفِ عام فساق و فجار سے الگ قرار دیجائیں گی تو ان میں سب سے پہلی صف یقیناً (بنی اُمیہ) کی ہو گی۔ انہی ظالموں نے اسلام کی اس روح حریت کو غارتِ ظلم و استبداد کیا اور اس کے عین عروج اور نشو و نما کے وقت اسکی قوت نمو کو اپنی اغراض شخصیہ کیلئے کچل ڈالا۔ ان کا اقتدار و تسلط فی الحقیقت "امر بالمعروف"

نے کہا کہ یا زندگی سے بیزار یا مجنون ولایعقل ہے۔ بالآخر عمرو بن مسعدہ (رئیس الشرطہ) کو توال شہر کو اس واقعہ کی اطلاع ہوئی۔ اس نے آکر عبدالعزیز کو گرفتار کرلیا اور اسکی خواہش کے بموجب دربار خلافت تک پہنچا دیا۔ وہاں پہنچکر اس نے مجلس مناظرہ ادر حضور خلیفہ کی درخواست کی اور مامون الرشید کی موجودگی میں اس عقیدے کے فسادات کو ایک ایک کرکے بیان کیا۔ ومن شاء التفصیل فلیرجع الی الرسالتہ لہ الفہا فی ما حل ث لہ فی بغداد

ظہر الفساد فی البر والبحر۔

عباسیہ کے بعد فتنۂ تاتار نے غارت گری نے تاریخ اسلام کا ورق الٹا اور ایک وحشی قوم عرش حکومت کی مالک ہوگئی عربی حکومت کے خاتمے کے ساتھ ہی دعوت اسلامی کے بقیہ قوائے کا بھی خاتمہ ہوگیا تھا اور فتنہ و فساد جنگ و جدال حکومتوں اور قوموں کے تصادم اور دائمی کشت و خونریزی سے نفسانی اغراض و ظلم و عدوان کی فضا ہر طرف چھا گئی تھی۔ سب سے بڑا فتنہ علمائے سوء کی کثرت اور علمائے حق کی غربت تھی۔ خلافت راشدہ کے اختتام کے ساتھ شخصی حکومت کی بنیاد پڑ گئی تھی اور شخصی حکومت کی سب سے زیادہ قاتل تعیت امراء و رؤسا کی ندامت اور مصاحبت کی رسم کا پیدا ہونا ہے جو دنیوی عز و جاہ کے حصول کا ذریعہ اور بادشاہ وقت کے تقرب جلب توجہ کا وسیلہ بن جاتی ہے اور یہ سب سے بڑی دین و علم کی آزمائش ہوتی ہے جو طوق و زنجیر بن کر طبقہ علماء کے پاؤں میں پڑ جاتی ہے پھر یہ طبقہ زر پرستی اور حصول عز و جاہ کی لعنت میں گرفتار ہو کر شیطان کا سب سے بڑا مرکز فساد بن جاتا ہے اور دین و علم کو امراء

قوت ضعیف سے ضعیف تر ہوتی جاتی تھی لیکن اسلام نے قوم کے اندر اس اصول کی روح جس قوت کے ساتھ پھونکی تھی اسکی ہلاکت کے لئے ایک مدت مدید درکار تھی۔ باوجود عجمی حکومتِ مستبدہ کی تقلید اور قہر و استیلائے شدید کے جو آل عباس کو حاصل تھا (مامون الرشید) جیسے عظیم الشان اور متوکل جیسے ظالم کے دربار میں آپ کو صدہا اشخاص نظر آئیں گے جن کو تختِ بغداد کی عظمت و شوکت بھی مرعوب نہ کر سکی۔ اور اپنی جانوں کو ہتھیلیوں پر رکھ کر انہوں نے امر حق کا اعلان کیا (مامون الرشید) کا استبداد جب مسئلہ (خلق قرآن) میں ظلم و تشدد تک پہنچ گیا۔ تو دار الخلافت بغداد میں علمائے حق کی مظلومی نہایت دردانگیز تھی۔ لوگوں کو جبر و تشدد کے ساتھ مجبور کیا جاتا تھا کہ حدوث قرآن کا اقرار کریں اور جو انکار کرتے تھے انکو طرح طرح کی مصیبتوں میں مبتلا کیا جاتا تھا۔ جامع مسجد میں سوائے جہمیہ و معتزلہ کے کسی کو حق نہ تھا کہ وعظ و ارشاد کرے اور جو شخص زبان سے قدم قرآن کا لفظ نکالتا تھا اسکی سزا موت تھی لیکن بایں ہمہ عین ایسے حال طلب اور خوف انگیز موقع پر شیخ عبدالعزیز بن یحیی الکنانی) مکہ معظمہ سے چل کر بغداد تک صرف اسلئے آتا ہے تاکہ دار الخلافہ کی جامع مسجد میں خلقِ قرآن کے ابطال پر علانیہ وعظ کہے اور اس طرح گرفتار ہو کر مامون کی مجلس تک پہنچے۔ اور پھر اس کے سامنے امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کے فرض کو انجام دے۔ چنانچہ وہ بغداد پہنچکر عین جمعہ کے دن جامع (رصافہ) میں جاتا ہے اور بعد نماز کے منبر پر سے پکار کر کہتا ہے کہ کلام اللہ منزل غیر مخلوق ہے۔ اسکی اس ہلاکت طلب جرأت سے تمام مسجد میں ہنگامہ بپا ہوگیا اور لوگوں

(۷ : ۱۶۸) اسے پڑھ چکے ہیں اور کچھ جاہل و بے خبر بھی ہیں۔

(۲)

گویند مگر سعدی چندین سخن عشقش
می گویم و بعد از من گویند بدستانها

## جہاد فی سبیل اللہ اور امر بالمعروف :-

اور یہی امر بالمعروف اور نہی عن المنکر ہے جس کو قرآن کریم جہاد فی سبیل اللہ کے جامع و مانع لقب سے یاد کرتا ہے اور اس کو قیام امت مسلمہ کا مقصود حاصل اور مسلمانوں کے تمام اعمال و عبادات کا مبداء حقیقی قرار دیتا ہے۔

"جہاد" لفظ "جہد" سے ہے جس کے معنی محنت تعب ہیں۔ اور کام کے لئے سخت تکلیف برداشت کرنے کے ہیں۔ پس جہاد کی تعریف یہ ہے

استفراغ الوسع فی مدافعۃ العدو ظاہراً او باطناً (مفردات امام راغب اصفہانی) دشمن کے حملے کی مدافعت میں اپنی پوری طاقت اور قوت سے کوشش کرنا وہ دشمن ظاہری حملہ آور ہو مثلاً اعدائے دین و ملت اور ان کا حربۂ قتال یا باطنی جیسے نفس و مظاہر شیطان۔

اسلام کا مقصد اصلی دنیا میں قیام حق و صداقت اور دفع باطل و ضلالت ہے یعنی امر بالمعروف و نہی عن المنکر، خواہ وہ کسی صورت اور کسی شکل میں ہو، اور یہ ممکن نہیں جب تک کہ ان تمام باطل پرستیوں اور گمراہیوں کو دور نہ کیا جائے جن کو حق کی ضد حقیقی یعنی قوت شیطانی مختلف مظاہر و اشکال میں ہمیشہ پیدا کرتی رہتی ہے پس اس بنا پر ہر طرح کی انسانی برائیوں کے دور کرنے کے لئے سعی کرنا اور

رؤسا کی ہلیسانہ خواہشوں کے تابع کر دیتا ہے اس کا علم ومذہب اور وعظ و ارشاد حق کے لئے نہیں بلکہ طلب دنیا کے لئے ہوتا ہے وہ قوم کو حق کی طرف نہیں بلاتا بلکہ خود قوم کی ضلالت اور گمراہی کے ہاتھوں میں ایک کھلونا بن کر رہتا ہے جس عقیدے اور تعلیم کو جلب قلوب اور امراء و رؤسا کی خوشنودی کا ذریعہ دیکھتا ہے بیان کرتا ہے اور جس کو ان کے خواہشوں کا مخالف پاتا ہے ترک کر دیتا ہے قرآن کریم نے علمائے یہود کی سب سے بڑی مذمت یہی بیان کی تھی۔

فخلف من بعدهم
خلف، ورثوا
الکتب یاخذون
عرض هذا الادنیٰ
ویقولون سیغفر
لنا وان یاتهم
عرض مثله یاخذوه
الم یوخذ علیهم
میثاق الکتاب
ان لا یقولوا علی الله
الا الحق ودرسوا ما فیه
والدار الاخرة للذین
یتقون افلا تعقلون

پھر بنی اسرائیل میں سلف صالح کے جانشین اور کتاب تورات کے وارث ایسے ناخلف ہوئے جو احکام الٰہی کو اغراض دنیوی کے لئے تبدیل کر دیتے ہیں اور حق کو چھپاتے ہیں اس لئے کہ اس کے صلے میں انہیں اس دنیا کے دو ٹکے کوئی ذلیل حصہ مل جاتا ہے اور اس پر طرہ یہ ہے کہ باوجود ایسے کہتے ہیں کہ (ہم علماء میں سے ہیں) اسلئے ہمارا گناہ تو معاف ہو جائے گا اور اگر پہلی چیز کی طرح کوئی اور دنیا کی چیز ان کے سامنے آجائے تو پھر اسکے لینے کے لئے بھی تیار رہتے ہیں۔ کیا ان گمراہوں سے وہ عہد جو تورات میں ہر قوم سے نہیں لیا گیا ہے کہ ہم حق بات کے سوا دوسری بات خدا کی طرف منسوب نہیں کریں گے؟ پھر جو کچھ تورات میں ہے وہ

کے مشتعل کرنے کا فتیلہ ہوتا ہے اور کبھی زہرآلود جام شربت۔ دونوں قوت شیطانی کے مظہر اور دونوں اس کی حکومت کی ظاہری و مخفی فوج ہیں پس جہاد کے معنی یہ ہیں کہ جب گمراہی کا ظہور جنگ کے ہتھیاروں کی صورت میں ہو تو پرستاران حق و امانت داران توحید کے ہاتھ میں بھی تیغ جہاد ہو اور یہ دشمن ظاہری کے مقابلے میں مدافعت ہے لیکن جہاں گمراہی کا ظہور نفس و شیطان کی پھیلائی ہوئی باطل پرستی اور جہل و ضلالت کے اعتقادات و اعمال اور اوہام و خیالات کی شکل میں ہو تو وہاں مومن و مسلم کو امر بالمعروف و نہی عن المنکر کے اسلحہ کے ذریعہ اپنی زبان اور قلم سے اس کے دفع و ابطال میں جہاد کرنا چاہیئے اور یہ باطنی دشمنی کے مقابلہ میں مدافعت ہے۔

## تشریح معنی جہاد

یہی سبب ہے کہ متعدد احادیث میں حکم جہاد کی تشریح کی گئی اور قلب ضمیر کی ان تمام کوششوں کو جو نفس و شیطان کے مقابلے میں کی جائیں جہاد سے تعبیر کیا گیا۔ مثلاً فرمایا۔

اپنے ہوائے نفس کے مقابلہ میں بھی ویسا ہی جہاد کرو جیسا کہ ظاہری دشمنوں کے مقابلے میں ہتھیاروں سے جہاد کرتے ہو۔ اور فی الحقیقت یہی جہاد اکبر ہے ایک دوسری حدیث میں جس کو نسائی اور ابو داؤد نے حضرت انس سے روایت کیا ہے زیادہ توضیح فرمائی کہ :- جاھدوا المشرکین بانفسکم واموالکم والسنتکم (باطل پرستوں کے مقابلہ میں اپنی جان اپنے مال اور اپنی زبان کے ذریعہ جہاد کرو)
یعنی فرض جہاد کبھی حرب و قتال کی صورت میں کبھی اعلائے حق کیلئے مال

باطل و ظلم کے مقابلے میں حق و عدل کا حامی و ناصر ہونا عین مقصد اسلام و علتِ ظہورِ رسالت و سبب نزول شریعت ہے۔ اور اسی نصرتِ حق و دفع باطل کی سعی و کوشش کا نام اصطلاح قرآنی میں جہاد فی سبیل اللہ ہے۔ اس مطلب کو زیادہ واضح کرنے کے لئے یوں سمجھیے کہ امر بالمعروف اسلام کا مقصد اصلی ہے لیکن امر بالمعروف ہو نہیں سکتا، جب تک کہ نہی عن المنکر نہ کیا جائے۔ امر بالمعروف کے معنی ہیں نیکی اور صداقت کی طرف بلانا اور اس کا حکم دینا۔ اور نہی عن المنکر سے مقصود ہے برائیوں اور گمراہیوں سے روکنا۔ لیکن نیکی اور صداقت تو برائیوں کے دور ہونے ہی کا نام ہے اور روشنی کے معنی ہی یہی ہیں کہ تاریکی نہ ہو۔ کپڑا صاف کیونکر رہ سکتا ہے جبکہ آپ اسے سیاہ دھبوں سے نہ بچائیں گے۔ پس امر بالمعروف کے ساتھ نہی عن المنکر ناگزیر ہے اور نہی عن المنکر کا دوسرا نام جہاد فی سبیل اللہ ہے۔

صاحب مفردات نے نہایت اچھا لفظ ظاہراً و باطناً کا رکھ دیا ہے۔ باطل پرستی و ضلالت کا استیلا کبھی تو انسانوں کے غولوں اور ان کے خون ریز ہتھیاروں کی صورت میں ہوتا ہے اور کبھی اعتقادات اور اعمال و افعال کی صورت میں کبھی ضلالت تلوار و تفنگ ہاتھ میں لے کر مسجدوں کی محرابوں اور اذان کے منبروں پر علانیہ قبضہ کرنا چاہتی ہیں۔ تاکہ پرستارانِ حق کو نابود کرے اور کبھی خیالات و عقائد کے مخفی ہتھیار لے کر چپکے چپکے ان انسانی قلوب اور اذہان کو مسخر کرنا چاہتی ہے جو حق کی پرستش کی مخفی مگر حقیقی عبادت گاہیں ہیں۔ کبھی وہ جنگ کی تلوار لے کر نکلتی ہے اور کبھی فریب کا دام و کمند۔ کبھی اس کے ہاتھ میں تو توپوں

